☆ ماں باپ نوجوانوں کے دوستوں اور ملنے جلنے والوں پر بھی نگاہ رکھیں اور خود یا اولاد کے کسی اچھے دوست کے ذریعے اس کے دیگر دوستوں کی غیر محسوس انداز میں معلومات کرتے رہیں۔

☆ نوجوانوں کو غلط عقائد ونظریات رکھنے والوں کے متعلق گاہے بگاہے آگاہ کرتے رہیں تاکہ وہ ایسے افراد سے پہلے ہی سے خبردار رہیں۔

☆ والدین کوشش کریں کہ اپنے گھر ایک درس یا مجلس کا ہفتہ وار یا پندرہ روزہ پروگرام کا اہتمام کریں تو اِس طرح گھر میں پروگرام ہونے کی وجہ سے دین سے بے پرواہ اولاد بھی اُس میں مجبوراً شریک ہوہی جائے گی اور آہستہ آہستہ اُس میں تبدیلی رونما ہونے لگے گی۔ جب برائیوں میں اتنی طاقت ہے تو نیکیوں اور قرآن وحدیث اور اخلاقیات ومواعظ میں بھی یقیناً ان سے زیادہ طاقت ہے کہ وہ بگڑی ہوئی اولاد کو راہِ راست پر لا سکے۔ کوشش کر کے دیکھ لیجئے انشااللہ آپ کو اِس طریقے کار سے مایوسی نہ ہوگی۔

☆ اولاد کے جوان ہونے پر بھی اس کے اخلاق و کردار اور عقائد کی درستگی کے لئے والدین دعائیں کرنا فراموش نہ کریں شاید وہ جوانی کی عمر کو پہنچ کر والدین کی دُعاؤں کے زیادہ محتاج ہوں۔ والدین اولاد کے لئے خدا سے دُعا کی طاقت کو کم نہ سمجھیں۔

خدا اگر اس دعا کے نتیجے میں آپ کی اولاد کی بہتری کا ارادہ کرے تو کون ہے جو اُسے اُس کے ارادے سے باز رکھ سکے۔

☆ اولاد کے بڑا ہونے پر بھی اولاد کو پانی میں زمزم ملا کر دیں اور اس دعا کو بھی ضرور پڑھیں جو زمزم پیتے وقت پڑھی جاتی ہے۔

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْهُ عِلْمًا نَافِعًا وَرِزْقًا وَاسِعًا وَ شِفَاءً مِّنْ كُلِّ داءٍ وَ سُقْمٍ

☆ جو شخص اپنی اولاد کو قرآن کی تعلیم دے۔ خدا روزِ قیامت اُس کے والدین کو عزت کا تاج پہنائے گا اور جنت کا وہ لباس عطا فرمائے گا جس کو کبھی کسی نے نہ دیکھا ہوگا۔ (رسولِ خدا۔ مجمع البیان۔ جلد 1)



## محمد رسول اللہ — حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا

آخری زمانے کی اولاد پر اُن کے والدین کی وجہ سے مصیبت ہے
لوگوں نے پوچھا مشرک والدین کی وجہ سے۔؟
آپؐ نے فرمایا نہیں، مومن والدین کی وجہ سے
جو اپنی اولاد کو دینی واجبات کے متعلق کچھ نہیں سکھاتے اور
اگر اولاد تعلیم حاصل کرنا چاہے تو انھیں منع کرتے ہیں اور
اُن کے بارے میں دنیا کی حقیر مقدار پر قناعت کرتے ہیں
میں ایسے لوگوں سے بیزار ہوں اور وہ مجھ سے بیزار ہیں۔۔

(مستدرک الوسائل جلد۲)